حال موجود اور باقی ہے اور آپ کے سوا کسی نبی علیہ السلام کا معجزہ باقی نہیں۔ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے بڑے بلغا اور عرب کے فصحا کو تلاش کیا اور اس وقت جزیرہ عرب میں اس قسم کے لوگ ہزاروں تھے۔ ان کا فصاحت کا پیشہ تھا اور اس سے آپس میں فخر کرتے تھے اور سب سے آپ نے اعلانیہ فرمایا کہ اگر قرآن مجید میں شک ہے تو اس کا مثل لاؤ یا ایسی سورتیں یا ایک سورۃ اس جیسی بنا کر لاؤ اور ان کے سامنے فرمایا۔ قل لئن اجتمعت الانس والجن علی ان یاتوا بمثل ہذا القرآن لا یاتون بمثلہ ولو کان بعضھم لبعض ظھیرا (پ15 بنی اسرائیل 88) ترجمہ کنزالایمان: تم فرماؤ اگر آدمی اور جن سب اس بات پر متفق ہو جائیں کہ اس قرآن کی مانند لے آئیں تو اس کا مثل نہ لا سکیں گے اگرچہ انہیں ایک دوسرے کا مددگار ہو۔

**فائدہ** آپ نے ان لوگوں کے عاجز کرنے کو ثابت فرمایا تھا چنانچہ اس سے عاجز ہوئے اور اپنی جانوں کو قتل کرایا اور عورتوں اور بچوں کو قید میں ڈالا مگر یہ نہ ہو سکا کہ قرآن مجید کا معاوضہ کریں یا اس کی خوبی و فصاحت میں اعتراض اور طعن و تشنیع کر سکیں پھر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے بعد قرآن مجید اطراف عالم میں شرقاً غرباً پھیلا اور قرن در قرن اور زمانہ در زمانہ گزرتا چلا گیا۔ یہاں تک کہ آج قریب پانچ سو پنجاہ سال گزرے کوئی اس کے معاوضہ پر قادر نہ ہوا۔ اس سے اور بڑا بدبخت اور غبی ہے وہ جو آپ کے احوال اور اقوال اور افعال اور اخلاق اور معجزات کو دیکھے اور یقین نہ کرے کہ آپ کی شریعت اب تک دائم اور قائم ہے اور اطراف عالم میں شائع اور ذائع ہے اور باوجود آپ کی یتیمی اور مسکینی کے تمام روئے زمین کے بادشاہ آپ کے عہد مبارک میں اور آپ کے بعد آپ کے حلقہ بگوش ہوئے اور ان سب باتوں کے معلوم کرنے کے بعد پھر کس طرح کا شک آپ کے صدق میں کرے اور بڑا خوش بخت وہ ہے جو آپ پر ایمان لائے اور آپ کی تصدیق صدق دل سے کرے اور ہر فعل میں آپ کے قدم بقدم چلے۔ ہم اللہ تعالیٰ سے سوال کرتے ہیں کہ وہ ہمیں آپ کے اقتدا کی اخلاق و افعال اور احوال و اقوال میں اپنی عنایت و کرم سے توفیق رحمت فرمائے کہ وہی سننے والا اور دعا کا قبول کرنے والا ہے۔ بفضل تعالیٰ جلد دوم ختم ہوا اس کے بعد جلد ثالث کا پہلا باب شروع ہوگا۔ اس میں قلب کے عجائب کی شرح ہوگی۔ (ان شاء اللہ ثم ان شاء رسول اللہ علیہ وآلہ وسلم) اور وہ جلد ثالث کے مہلکات کے ربع اول ہے۔

---

ا۔ یہ امام غزالی قدس سرہ کا زمانہ ہے اور ہم کہیں گے کہ آج چودہ سو سال سے اوپر کئی سال گزر گئے لیکن کسی کو جرات نہ ہوئی کہ قرآن مجید کے خلاف آواز اٹھا سکے۔

اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طفیل اور غوث اعظم جیلانی شہباز لامکانی الشیخ السید عبدالقادر الجیلانی رضی اللہ عنہ کی برکت سے مدینے کا بھکاری فقیر ابوالصالح محمد فیض احمد اویسی رضوی غفرلہ نے احیاء العلوم کے ترجمہ انطاق المفہوم سے 9 ذیقعدہ 1417ھ مطابق 19-مارچ بروز بدھ قبل صلوٰۃ العصر فراغت پائی۔ الحمدللہ علی ذلک وصلی اللہ تعالیٰ حبیبہ الاکرم و بارک و کرم وسلم وعلی آلہ الطیبین واصحابہ الطاہرین و اولیاء امتہ الکاملین و علماء ملتہ اجمعین۔

دارالافتاء فیض الرسول براؤں شریف سے جاری شدہ ۱۰۱۲ فتاویٰ کا مستند ذخیرہ

# فتاویٰ فیض الرسول

تصنیف


فقیہ ملت حضرت علامہ مفتی جلال الدین احمد صاحب قبلہ امجدی

سابق صدر شعبہ افتاء دارالعلوم اہلسنت فیض الرسول


بسعی واہتمام

مفکر ملت حضرت علامہ صاحبزادہ غلام عبدالقادر علوی

خلف رشید حضرت شعیب الاولیاء علیہ الرحمہ

مہتمم دارالعلوم فیض الرسول براؤں شریف


شبیر برادرز - ۴۰ بی اردو بازار - لاہور

# لمعۃ النور

فی ترجمہ

# شرح الصدور

تالیف

حضرت علامہ جلال الدین السیوطی الشافعی علیہ الرحمۃ

ترجمہ اردو

ابو صالح حضرت علامہ مولانا محمد فیض احمد اویسی دامت برکاتہم العالیہ

ناشر:

شبیر برادرز

۴۰۔ بی۔ اردو بازار، لاہور فون: ۷۲۴۶۰۰۶